حج کی آیات قرآنی اور احادیث صحیحہ نبوی صلعم سی بخوبی ثابت ہی پس مختصر مین ایک آیۂ قرآنی اور دو
تین حدیثین ثبوت فرضیت حج کی لئی لکھی کافی ہین سو یقین کرنا چاہی کہ حج مثل نماز روزی اور زکوۃ کی فرض
عین ہی اور ارکان اسلام سی ہی حق تعالی سورۂ آل عمران مین ارشاد فرماتا ہی وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ
مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا یعنی خدا کی خوشی کی لئی فرض ہی لوگون پر قصد کرنا خانہ کعبہ کا جو طاقت
رکہتا ہو اوسکی کہر کی طرف راہ چلنی کی اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ بنیاد اسلام کے اوپر
پانچ چیز کی ہی ایک گواہی اس بات کی کہ نہین ہی کوئی معبود بحق سوائی اللہ کی اور بتحقیق محمد بندہ
اور رسول اوسکی ہین دوسرے ٹھیک پڑہنا نماز کا تیسری دینا زکوۃ کا چوتہی حج پانچوین روزی رمضان
کی ف اس حدیث سی معلوم ہوا کہ حج ارکان اسلام سی ہی مثل نماز روزی کی پس جو قدرت پاکر حج نہ
کری اوسکا اسلام پورا نہین کہ ... [illegible]
ہی صحیح مسلم مین ابوہریرہ سی رو... [illegible]
... حج بس حج کرو پس عرض کیا ایک مرد نی آیا ہر سال فرض ہی یا رسول اللہ پس چپ رہی آپ یہان تک
کہ اوس نی وہی بات تین بار کہی تب فرمایا اگر کہتا مین ہان بیشک واجب ہو جاتا ہر سال اور البتہ طاقت نہ رکہتی
تم ادا کرنیکی اور ایک روایت مین یہہ بہی آیا ہی اور حج تمام عمر مین ایک بار فرض ہے پس جو زیادہ کری نفل
ہی اور حج فرض ہوی پر شتابی کری یعنی جس سال مین اوس پر فرض ہوا ہی اوسی سال بجا لاوی یا سفر کریکی
طرف اگر استطاعت رکہتا ہو اور استطاعت رکہنے والی سی مراد ہی مسلمان آزاد عاقل بالغ صحیح البدن قادر زاد و راحلہ پر سوائی
حاجت اصلی کی بشرط امن راہ کی اور امن راہ سی یہہ مراد ہی کہ غالباً وہ مین سلامت ہو اور بر و بحر اسمین
برابر ہین اور اسی پر فتوی ہی چنانچہ در مختار برہان قنیہ عالمگیری وغیرہ مین مذکور ہی برہان مین لکہا ہی
اگر احتمال سلامت اور ہلاک دونون برابر ہون تو بہی امن راہ نہین اور عورت کی لئی اگرچہ بڑہیا ہو سوائی
ان شرطون کی دو شرطین اور بہی ہین ایک خالی ہونا عدت سی دوسری ہمراہ ہونا خاوند یا محرم جوان
متقی کا بغیر جبر کی محرم وہی ہی کہ جسکی ساتہ کبہی نکاح جائز نہین مسلمان ہو یا کافر بندہ ہو یا آزاد اور بعد
استطاعت کی شوہر کی اجازت کی حاجت نہین انتہی مختصراً و توضیحاً کذا فی زاد السبیل **دوسری**

**فصل** فرائض و واجبات حج اور افعال خاص جو تون کی ہین فرائض حج کی منتقی الابحر مین لکہا ہی کہ فرض
حج کی ہین احرام اور وقوف عرفہ مین اور طواف الزیارۃ اور اوسکو طواف الافاضہ اور طواف الرکن بہی کہتی
ہین احرام شرط ہی اور باقی دونون رکن کذا فی المظاہر اور زاد السبیل مین لکہا ہی کہ فرض حج کی پانچ ہین
اول احرام اور یہ شرط ہی دوسرا وقوف یعنی ٹہرنا عرفات پر نوین کی دن زوال ہی سوین کی صبح تک اگرچہ
ایک لحظہ ہو کسی حالت مین تیسرا طواف الزیارۃ اور یہ دونو رکن ہین لیکن وقوف اقوی ہی مذاہب
کہ فوت قبل وقوف کی حج فاسد ہوتا ہی اور قبل طواف کی فاسد نہین ہوتا چوتہا ترتیب ان تینون فرضون کا پانچوان
اداکرنا ہر فرض کا اوسکی وقت اور مکان مین ان فرضون ہی اگر کوئی ترک ہو تو حج ادا نہو گا اور امام
شافعی کی نزدیک سعی بعد طواف کی اور سر منڈانا بہی فرض ہے واجبات حج کی منتقی مین لکہا ہی کہ واجبات
حج کی یہ ہین وقوف مزدلفہ کا اور سعی درمیان صفا اور مروہ کی اور رمی جمار اور طواف الصدر کہ اوسکو
طواف الوداع بہی کہتی ہین آفاقی کی لئی اور حلق یا بال کترواوی اور ہر چیز کہ واجب ہو بسبب ترک
اوسکی دم یعنی جانور ذبح کرنا اور سوای اوسکی سنتین اور آداب ہین اور مولانا محمد اسحق رحمۃ اللہ
علیہ نی اپنی رسالہ مین واجبات حج کی یون ارقام فرمائی ہین وقوف مزدلفہ اور سعی کرنی درمیان صفا
اور مروہ اور کنکریان اسکی مارنی پر اور طواف الصدر یعنی طواف الرخصت کرانا آفاقی
کو یعنی جو کہ مکہ کا رہنی والا نہو اور سر منڈانا یا بال کتروانی اور احرام میقات سی باندہنا اور وقوف عرفات آفتاب
کی غروب ہونی تک اور شروع کرنا طواف کا حجر اسود سی اور بعضون نی اسکو سنت کہا ہی اور طواف شروع
کرنا دائین طرف سی اور طواف پیادہ پا کرنا اگر کچہہ عذر نہو اور طواف باطہارت کرنا اور طواف مین ستر
ڈہکنا اور سعی صفا پر سی شروع کرنی اور سعی مذکور پیادہ پا کرنی اگر عذر نہو اور ذبح کرنا بکری یا مانند اسکی
کا قارن اور متمتع کو اور بعد ہر سات دو رکعت پڑہنی اور ترتیب درمیان رمی اور حلق اور ذبح کی اس طرح
کہ اول رمی کری پہر ذبح پہر حلق پہر طواف زیارت کری اور طواف زیارت ایام نحر مین کرنا اور طواف
اس طرح کرنا کہ حطیم طواف کی اندر آجاوی اور سعی درمیان صفا اور مروہ کی بعد طواف کی کرنی اور حلق
مکہ [illegible]

بعد وقوف عرفہ کی اور جو چیزین کہ اوسکی ترک سی دم لازم آوی اونکا ترک بہی واجب ہے اور سوای
انکی سنتین اور آداب اور مستحبات ہین

یا ما ننداس کی اور بکری

مین یا حیض یا جماع کری بعد وقوف عرفہ کی پہلی سر منڈانیکی تو ایکن نہین کفایت کرتا مگر بدنہ یعنی اونٹ
یا گاے مین اسی بانی المظاہر بیان خاص فضل عورتون کی کنز العباد سبیل مین لکہا ہی کہ عورت کی لئی نسبت
مرد کی کئی چیزین بعد احرام کی خاص ہین اول سلی ہوئی کپڑی کا پہنا جیسی جبہ کرتا پاجامہ دستانی وغیرہ
پر خوشبودار چیز مین رنگا ہوا مانند زعفران کسم وغیرہ کی پہنا جایز نہین دوسرے موزون جرابون
کا پہنا جس سے پاؤن کی ٹخنی کی ہڈی چہپ جاے تیسری سر کا ڈہکنا پر منہ پر کپڑا نہ پہنچی اگر پردہ نشین ہو تو منہ
پر کہجور کا پنکہا یا پیالہ وغیرہ کا ڈہکنا بناکر باندہی پہر اوپر سی کپڑا ڈال کر منہ کو نامحرم سی چہپاوی چوتہی آہستہ کہنا
لبیک کا پانچوین چہٹی اضطباع ورمل کا طواف مین ساتوین آٹہوین استلام کرنا حجر اسود اور رکن یمانی کا
ہر وقت جمع ہونی مردون اجنبی کے نوین نہ پڑہنا دوگانہ طواف کا مقام ابراہیم کے پاس جس وقت وہان
مجمع ہو مردون کا دسوین نہ دوڑنا درمیان صفا مروہ کی گیارہوین نہ چڑہنا صفا مروہ کی اوپر جب مردون کا
وہان مجمع ہو بارہوین سر نہ منڈانا احرام سے اترنے کی وقت تیرہوین بال کتروانی ایک اونگلی کے قدر یا
زاید برخلاف مرد کی کہ اوسکو چوتہائی کترانا واجب ہے چودہوین تیئین بال کترانیکی برخلاف مرد کی کہ اوسکو
سر کا منڈانا بہی جایز ہی پندرہوین تاخیر کرنا طواف زیارت مین بارہوین ذی حجہ سی عذر حیض و نفاس
سی برخلاف مرد کی کہ اوپر تاخیر سے دم لازم آتا ہی سولہوین ساقط ہونا طواف وداع کا بروقت
روانہ ہونی ساتہہ والون کی عذر حیض و نفاس سے برخلاف مرد کی کہ اوپر واجب ہی مسئلہ عورت
حیض و نفاس والی کو سب افعال حج و عمرہ کی کرنی جایز ہین مگر طواف کعبی کا جایز نہین اس واسطی کہ طواف
مسجد مین ہوتا ہی اور ناپاک کو مسجد مین جانا منع ہی لیکن باوجود ممنوع ہونی کی اگر اس حالت مین طواف
کریگی تو فرض ادا ہو جاویگا لہذا اگر عورت کو پہلی طواف زیارت کی حیض آوی اور ساتہہ والی اوسکے
ٹہیر نہین سکتی اس حالت مین اگر طواف کریگی حج صحیح ہو گا لیکن گنہگار ہوگی اونٹ یا گاے کی قربانی کرے

علیہ وسلم نے جو مالک ہوا توشہ اور سواری کا کہ پہنچاوی اوسکو بیت اللہ تک اور وہ حج نکرے
پس فرق نہین ہی اوسپر کہ مری یہودی یا نصرانی **ف** یعنی اوسکا مسلمان اور یہودی اور نصرانی
ہونا برابر ہی تہہ اس واسطی فرمایا کہ یہودی اور نصاری حج کی قایل نہین اور فرمایا حضرت صلی
اللہ علیہ وسلم نی جسکو منع نکری حج کرنیسی کوئی حاجت ظاہری یا بادشاہ ظالم یا مرض روکنی والا
پس وہ موا اور حج نکیا تہا پس وہ مری چاہی یہودی ہوکر یا نصرانی ہوکر انتہی کذا فی زاد السبیل **پانچوین**
**فصل** بیان مین اوس شخص کے جزا کی جو حج کی یا عمرہ کی رستہ مین مرجاوی عدۃ الاانابۃ فی الاکن
الاجابۃ مین مذکور ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو نکلی قصد کرکر اس گہر کا حج کرنیوالے
یا عمرہ کرنیوالی ہی سے ذمہ اللہ کا اگر اوسکو پہیری پہیردی مزدوری اور غنیمت کے ساتہہ اور اگر اوسکے
روح قبض کری داخل کری اوسکو جنت مین اور ابو الفضل کرمانی اپنی منسک مین لکہتی ہین کہ انس
رضی اللہ عنہ سی روایت ہی کہ فرمایا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نی جو موا مکہ کی راہ مین آتی یا جاتی
بخشتا ہے حق تعالی اوسکی گناہ اور نکہولا جاویگا اوسکا دفتر حساب کا اور نہ تولی جاوین گی اوسکے
اعمال اور داخل ہوگا جنت مین بغیر حساب اور عذاب کے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ ملیگا اوسکو
ثواب حج وعمرہ کرنیوالی کا قیامت تک اور بعض کتابون مین روایت ہی کہ پیدا کرتا ہی اللہ اوسکے
لئی ایک فرشتہ کہ حج کرتا رہیگا اوسکی واسطی قیامت تک انتہی کذا فی زاد السبیل **چھٹی فصل**
طریقہ اور احکام سفر حج کی بیان مین مختصرا جو سفر حج کا ارادہ کری اوسپر لازم ہی نیت خالص محض خدا
کے واسطی کرنی اور چاہی توبہ نصوح کرنا سب گناہون سی اور ادا کرنا قرض کا اور پہونچانا امانتون کا
اور عفو کرانا حقوق العباد کا جہان تک ہو سکی اور راضی کرنا دشمنون کا قبول ہونا توبہ کا اسپر موقوف
ہے کہ حضرت نی فرمایا کہ نہین قبول کرتا ہے اللہ توبہ بندی کے یہان تک کہ راضی کری اپنی دشمنون
کو پس جب راضی ہوئی دشمن راضی ہوتا ہی اللہ اور قبول کرتا ہے توبہ اوسکی اور ایک درم جو حق
دشمنون مین دیا جاوے بہتر ہے ادا کرنیوالی کی لئے عبادت ہزار برس سے اور واجب ہے چہیا
کردینا نفقہ عیال اور اولاد کا اور جس کا نفقہ اسپر واجب ہے اپنی پہرنے تک ان لوگون سے

ہرگز اپنی خبری نکری کہ حضرت نی فرمایا کافی ہی آدمیکو گنہ کار ہوتی مین ضایع کرنا اپنی اہل کا اور راضی کرنا
چاہی والدین کو اور جنکی اطاعت اور نفقہ اوسپر واجب ہے والدین یا فرض کو منع ہوں تو اوسکا کیا
نمانی نفل جیسی خدمت و اطاعت اونکی بہتری والدین ہوں تو دادا دادی کو مثل اونکی سمجہا چاہی اور
لکہنا چاہئی وصیت کا کسی امین کی نام کہ وہ حقوق العباد اور حقوق اللہ جو اوسکی ذمہ پر ہوں اوسکی بعد
ادا کری کہ حدیث سے ثابت ہی وصیت نامہ لکہہ کر سرہانی رکہہ چہوڑنا اور زاد و استخارہ پڑہنا جیسیکہ حصن حصین
وغیرہ میں مذکور ہی واسطی اختیار کرنی وقت و راہ کی نہ واسطی اصل سفر کی اور استخارہ تین یا پانچ
یا سات بار کری اور مسواک سرمہ سلائی آئینہ کنگہی سوئی تاگا مقراض چہری اور مستراد وضو کا برتن ساتہ لینا
مستحب ہے اور جمعرات یا پیر کے دن سفر کرے اور پہلی سفر کرنی سی احکام حج وغیرہ کی معلوم
کری اور وطن سی ایسا رخصت ہو جیسا دنیا سی آخرت کو جاتا ہی اور گہر سی باہر نکلتی پہلی سات تہجا
کو کچہہ دی اور دو رکعت نماز نفل ادا کری پہلی رکعت مین قل یا اور دوسری مین قل ہو اللہ احد اور
بعد سلام کی یہہ دعا پڑہی اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الصَّاحِبُ فِي السَّفَرِ وَالْخَلِيْفَةُ فِي الْأَهْلِ وَالْمَالِ وَالْأَوْلَادِ
وَالْاِخْوَانِ اِحْفَظْنَا وَاِيَّاهُمْ مِنْ كُلِّ آفَةٍ وَعَاهَةٍ یعنی ای اللہ تو ساتہی ہی سفر مین اور پیچہی خبر لینی
والا ہی گہر والون اور مال اولاد اور یارون اور بہائیون کا بچا ہمکو اور اونکو آفت سی اور مصیبت سے
اور بعد اوسکی پڑہی سورہ انا انزلنا اور یہہ دعا پڑہے بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ
إِلَّا بِاللّٰهِ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَمَالِيْ وَدِيْنِيْ اَللّٰهُمَّ بِكَ انْتَشَرْتُ وَاِلَيْكَ تَوَجَّهْتُ وَ
بِكَ اعْتَصَمْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ اَللّٰهُمَّ زَوِّدْنِي التَّقْوٰى وَاغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ
وَوَجِّهْنِيْ لِلْخَيْرَاتِ اَيْنَمَا تَوَجَّهْتُ یعنی سفر کرتا ہون مین ساتہ نام اللہ کے بہروسا کیا مینی اللہ پر
اور نہین بچنا ہی گناہ سی اور نہین قوت ہی عبادت پر مگر اللہ کے حکم سے ساتہ نام اللہ کی اعتماد کرتا ہون اوپر
ذات اپنی اور مال اور دین اپنی کی ای اللہ ساتہ تیری ہی چلتا ہون مین اور طرف تیری ہی دہیان کرتا ہون مین
اور ساتہ تیری ہی بہروسا کرتا ہون مین اور تجہی پر اعتماد کرتا ہون مین ای اللہ تو توشہ دی مجکو تقوی کا اور
بخش میری گناہ اور متوجہ کر مجکو نیکیون کی طرف جہان جاون اور جب برتنکلی یہہ دعا پڑہی اَللّٰهُمَّ

نی اعوذ بک من ان اضل او اُضل او اظلم او اُظلم او اجہل او یُجہل علی بسم اللہ توکلت

... لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اللہم وفقنی لما تحب و ترضی واعصمنی

من الشیطان الرجیم یعنی ای اللہ پناہ مانگتا ہون تری اس بات سی کہ مین گمراہ ہون یا گمراہ کیا جاون

یا ظلم کرون یا ظلم کیا جاون یا نادانی کرون یا نادانی کی جاوی مجہپر ساتہ نام اللہ کے بہروسا کیا مینی اللہ

پر نہین ہی بچنا گناہ سی اور قوۃ عبادت پر مگر بسبب اللہ برتر بزرگ کی ای اللہ توفیق دی مجکو اوس چیز

کی جسکو دوست رکہتا ہی اور جس سے تو خوش ہوتا ہی اور بچا مجکو شیطان مردود سی اور آیۃ الکرسی اور

اور سورہ اخلاص اور معوذتین ثلثہ پڑہ کر پہر ساتہ مسکین کو کچہہ دی اور سب سے رخصت ہو کر دعا جانے

اور آپ بہی وہ دعا پڑہ کر جو باب اول مین مذکور ہوئی سبکو رخصت کری اور مسافر نہین ہی وہ دعا مین جو باب مسافرت مین مذکور ہین

اور حج کی لئی مال طیب جمع کری مال حرام سی حج قبول نہین ہوتا مستطاع این العادین مذکور ہی کہ فرما

سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نی جب کوئی حج کرتا ہی مال غیر حلال سی اور کہتا ہی لبیک حق تعالی فرماتا

ہی لا لبیک ولا سعدیک وحجک ھذا مردود یعنی لبیک پکارنا تیرا مقبول نہین اور یہ

حج تیرا رد کیا گیا تجہپر مگر مال شبہہ سے فرض ساقط ہو جاتا ہی پس جسکی پاس مال مشتبہ ہو وہ قرض لیکر حج

کری اور اپنی مال مشتبہ سی قرض ادا کری انتہی کذا فی زاد السبیل الی دار الخلیل پہر جب ٹہری سواری

اسکی بیدا پر کہی الحمد للہ اور سبحان اللہ اور اللہ اکبر ف بیدا ایک جگہہ بلند کا نام ہی

درمیان مکہ ...

جب احرام با...

والنعمۃ لک والملک لا شریک لک یعنی حاضر ہون مین خدمت تیری مین یا اللہ حاضر ہون

مین خدمت تیری مین تحقیق تعریف اور نعمت تیری ہی لئی ہی یعنی انعام و احسان بندون پر تیری

ہی جانب سی ہی اور ملک تیری ہی لئی ہی نہین کوئی شریک تیرا ف احرام مین کتنے چیزون کو حرام کرتا ہوتا

ہی خواہ احرام حج کا ہو یا عمرہ کا تفصیل اوسکی فقہ کی کتابون مین دیکہنی چاہی اور قصد کرنیوالی حج کی

کو چاہی کہ اول طہارت اور غسل کری اور کپڑی بن سی یعنی بن سوئی بدن پر پہنی اور خوشبو بدن کو

پھر نیت احرام کرے اور اگر بدون نماز کے بھی احرام باندھے جائز ہے لیکن مکروہ ہے اور بعد نماز کے لبیک کہے
اور بعد اسکے سید کائنات پر درود بھیجے اور لبیک کہنا بعد نماز کے ہمارے نزدیک سنت ہے اور فرض
احرام کی دو ہیں نیت اور مطلق ذکر لبیک ہو یا سوا اسکے اور سوا انکی اور چیزیں سنت ہیں یا مستحب
اور لبیک کہنا ساری حج میں ایکبار فرض ہے اور بار بار سنت اور مستحب ہے کہ جب لبیک کہے تین بار
کم نہ کہے اور زبان سے بھی دل سے کہنا مفید ہے لَبَّیْكَ لَبَّیْكَ وَسَعْدَیْكَ وَالْخَیْرُ
بِیَدَیْكَ لَبَّیْكَ وَالرَّغْبَاءُ اِلَیْكَ وَالْعَمَلُ لَكَ حاضر ہوں خدمت تیری میں حاضر ہوں خدمت
تیری میں اور مستعد ہوں طاعت پر اور بھلائی تو تیری ہاتھ میں ہے یعنی قبضہ قدرت وتصرف تیری میں حاضر
ہوں خدمت تیری میں اور رغبت طرف تیری ہی اور عمل طرف تیری جو تجہی میں حاضر خدمت تیری میں
لَبَّیْكَ اِلٰهَ الْحَقِّ لَبَّیْكَ **آٹھویں فصل** فراغت پانی لبیہ کی بیان میں اور جب فراغت پاوے
لبیک کہنے سے مانگے خدا تعالی سے بخشش اسکی اور خوشنودی اسکی اور اوس سے آزادی آگ سے **ف**
چنانچہ حدیث شریف میں یہ دعا پڑھنی آئی ہے بلکہ بعد ہر لبیک کے پڑھنا اوسکا سنت ہے وہ یہ ہے اَللّٰهُمَّ
اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مَغْفِرَتَكَ وَرِضَاكَ تُعْتِقُنِیْ فِیْ اَیَّا الْقَرَارِ فَاِنِّیْ مُسْتَقِرٌّ مِنَ النَّارِ یعنی الٰہی
تحقیق مانگتا ہوں میں تجھسے مغفرت تیری اور خوشنودی تیری اپنی بیچ دار آخرت کی اور یہ
کہ آزاد کرے تو مجھکو آگ سے **نویں فصل** طواف کے اور حجر اسود کی بوسہ دینے وغیرہ کے
بیان میں جب طواف کرے جبکہ آدمی رکن اسود کی پاس آوے اللہ اکبر یا بسم اللہ اکبر کہے جہاں فقط رکن
مذکور ہوتا ہے اوس سے وہ رکن مراد ہوتا ہے جسمیں حجر اسود ہے پس جب برابر ہووے تو یوں کہے
بِسْمِ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور درود اور اللہ اکبر کہکر طواف شروع کرے پھر جب ایک
دورہ کر چکے تو اوسکو شوط کہتے ہیں اسی طرح کرے پس سات شوط یوں ہی ادا کرے اور تکبیر کہے وقت
ہاتھ کندہوں تک اوٹھا دے ہتھیلیاں سامنے حجر اسود کی کرے پھر بوسہ دے اور طور بوسہ کا
یہ ہے کہ دونوں ہاتھ حجر اسود پر رکھے درمیان اون کی مونہہ رکھکر بوسہ دے مگر اس طرح کہ آواز

نہ اوی اور بوسہ سی نہیں دی سکتا ہی اتہہ لگا کر چومی جو یہہ بہی نہو سکی تو لکڑی وغیرہ لگا کر اوسی چومی یہہ موافق تصریح فقہا دی کی ہی اور جو یہہ بہی نہو سکی دونون ہاتون سی اوسکی طرف اشارہ کری مستحب ہے کہ حجر اسود پر سجدہ کری اور بوسہ دی تین بار اور تہین کری اور کہی درمیان دونو رکنون کی رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ یعنی ای رب ہمارے دی ہمکو دنیا مین بہلائی اور آخرت مین بہلائی اور بچا ہمکو عذاب آگ کے سی **ف** کعبی کی چار کونے ہین وہ کو عراقی اور شامی کہتی ہین اور دو کو رکن اسود اور رکن یمانی کہتی ہین اور کبہی ان دو کو بہی رکنین کہتی ہین یہان وہی مراد ہین یعنی رکن اسود اور رکن یمانی کہ جانب جنوب کی ہین اور اسی طرح بنا ہی درمیان رکن اسود کی اور حجر کی

**ف** حجر کہتی ہین کعبی کی دیوار کو کہ جانب شمال کعبی کی ہی اگلی یہہ دیوار کعبی کی تہی اب اسکو بری چہوڑ کر دیوار کعبہ کی بنا ہی حجر لطور آدہی ٹہر گی

خاص درمیان رکن اسود اور مقام ابراہیم

اَللّٰهُمَّ قَنِّعْنِيْ بِمَا رَزَقْتَنِيْ وَبَارِكْ لِيْ فِيْهِ وَاخْلُفْ عَلٰى كُلِّ غَائِبَةٍ لِّيْ بِخَيْرٍ یعنی یا اللہ قناعت دی مجکو ساتہہ اوس چیز کی کہ نصیب کی تونی مجکو اور برکت دی میری لئی اوسمین اور خلیفہ ہو یعنی نگہبان اوپر ہر چیز میری کی کہ غایب ہے ساتہہ بہلائی کی اور ایک روایت مین یہہ کلمہ ہی پہلی دعا کی ساتہہ پڑہتی آئی ہین لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

## دسوین فصل بیان مقام ابراہیم اور صفا مروہ مین

جب فراغت پاوی طواف سی اوی طرف مقام ابراہیم کی پس پڑہی یہہ آیہ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهِيْمَ مُصَلًّى یعنی اور پکڑو مقام ابراہیم کو جگہہ نماز کی اور کری مقام ابراہیم کو درمیان کعبی کی اور اپنی دو رکعت پہلی رکعت مین پڑہی قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ یعنی بعد الحمد کی اور دوسری مین قل ہو اللہ احد **ف** مقام ابراہیم ایک پتہر ہی کہ حضرت ابراہیم ؑ نی اوسپر کہڑی ہوکر لوگون سی جب حکم الہی حج کی لئی پکارا تہا چنانچہ وہ حکم بیچ آیہ وَاَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ کی مذکور ہی یعنی اعلام کر لوگون مین ساتہہ حج کی اوسپر نشان قدمون حضرت ابراہیم ؑ کا ہی اب ساتہی کعبہ کی ایک حجری مین ہی پس اوسکا بہی کہڑا ہوکر دو گانہ پڑہی کہ وہ اسکی اور کعبی کی بیچ مین ہوجاوی یہہ دو رکعت ہر طواف کی بعد واجب

بین نراد طواف نفل ہو یا فرض یا واجب اور سیہ تکبیر کراس نماز کی لئی بیان ہوی افضل ہے اگر اوسکا بی ہو
پڑہی جائز ہی پہر پہری طرف رکن کی یعنی حجر اسود کی پس چومی اوسکو یعنی دوبارہ یا ہاتہہ وغیرہ سی چہوئی پہر نکلی
دروازہ مسجد کی سی یعنی باب الصفا سی طرف صفا کی **ف** سنت یہہ ہی کہ فی الفور بقصد سعی کی صفا کی طرف
نکلی بلا عذر تاخیر کرنی بری ہی اور عذر سی یا استراحت کی لئی و واسطی دور کرنی اندکی کی اگر تاخیر کری مضایقہ
نہیں پس جب قریب ہوی صفا سی پڑہی یہہ آیت اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰهِ یعنی تحقیق صفا
اور مروہ نشانیون خدا کی سی ہی پہر کہی اَبْدَأُ بِمَا بَدَأَ اللّٰهُ تَعَالٰى بِهٖ یعنی ابتدا کرتا ہون مین یعنی سعی شروع
کرتا ہون ساتہہ اوس چیز کی کہ ابتدا کی اللہ عزوجل نی ساتہہ اوسکی یعنی ساتہہ ذکر صفا کی پہر چڑہی صفا پر یہان تک
کہ دیکہی خانہ کعبہ کو **ف** اگلی زمانہ مین کوٹہہ کعبہ کا صفا پر سی معلوم ہوتا تہا اب بنا حرم سے چہپ گیا ہی مگر تہوڑی
جگہہ صفا کی بیچ اگر کوارتہ [illegible]
کہی وحدانیت خدا کی اور [illegible]
کہتی ہی ہمیشہ بطور دعا کی او ہاتہہ اوٹہاوی اور کہی لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ
يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ اَنْجَزَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَهَزَمَ
الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ یعنی نہین کوئی معبود مگر اللہ تنہا نہین کوئی شریک اوسکا اوسکی لئی بادشاہت ہی اور اوسی کی
لئی سب تعریف ہی وہی جلاتا ہی اور مارتا ہی اور وہ ہر چیز پر قادر ہی نہین کوئی معبود مگر اللہ تنہا پورا کیا وعدہ
اپنا یعنی فتح مکہ ہوا اور تقویت دین کی ہوی اور مدد کی بندی اپنی کی یعنی رسول خدا کی اور شکست دی کفار کی
گروہون کو تنہا **ف** یعنی غزوہ خندق مین کہ قریب بارہ ہزار کی کفار سوای یہود و قریظہ اور نضیر کی جمع ہو کر
مدینہ پر آ چڑہی تہی اور ارادہ لڑائی کا سرور عالم علیہ السلام سے رکہتی تہی اللہ تعالی نی ہوا کو اونکی لشکر کا
کو اونپر متعین کیا کہ ہلاک اور خراب کیا اور یہہ کلمہ احتمال ہے کہ سوای توحید و تکبیر کی قرآن اجابت
توحید و تکبیر کا ہو پہر دعا کری درمیان اوسکی اور کہی یہہ اوسکی تین بار **ف** یعنی کلمہ مذکورہ وغیرہ پڑہی اور دعا کری تین بار
پہر اوتری صفا سی اور قصد کری مروہ کا یہان تک کہ جب اوتری دونون پاؤن اوسکی بیچ نشیب نالی کی
دوڑی یہان تک کہ جب چڑہی چلی اپنی چال **ف** یعنی جب تلی نالی سی بلندی مروہ پر چڑہنی لگی تو دوڑنا

ہو قوت کری آہستہ چلی اور پہیپی بلندی اگلی زمانہ مین تہی اب برابر ہی مگر بجای دو درختکی نشانی بنا دی ہی
اوسکو میلین اخضرین کہتی ہین پس اوس جگہہ سی دوڑی اوای سنت کی لئی بیان تک کہ جب آوی مروے
پہ جیسکہ کیا تہا صفا پر **ف** یعنی متوجہ قبلہ کو ہوکر تکبیر و غیرہا کہی پہر ویسی اوتر کر صفا کو جاوی اوپر
سعی کری اور سات بار یونہین کری کہ صفا مروہ تک ایک شوط ہوتا ہی اور مروہ سی صفا تک دوسرا شوط یہہ سات

وَ اَنَا مَعَیۡتُمۡ یعنی یا اللہ تحقیق تو نی فرمایا ہی دعا کرو مجہسی قبول کرونگا دعا تمہاری اور تحقیق تو نہین
خلاف کرتا ہی وعدی کو اور تحقیق مین مانگتا ہون تجہسی کہ جیسکہ ہدایت کیا تو نی مجکو واسطی اسلام کے

ہی برتر **گیارہوین فصل** بیان عرفات مین جب چلی طرف عرفات کی لبیک کہی اور تکبیر **ف**
یعنی کبہی لبیک کہی راہ مین اور کبہی تکبیر لیکن علمانی لکہا ہی کہ لبیک کہنی سنت ہی اور تکبیر کہنی جائز
اور حضرت نی فرمایا کہ بہترین دعاکی دعاون عرفی کی ہی اور بہترین اوس چیز کا کہ کہا مینی اور سب
انبیانی کہ پہلی مجہسی

وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ

لئی ہی بادشاہت اور اوسیکی لئی ہی تعریف سب اور وہ ہر چیز پر قادر ہی اور فرمایا کہ اکثر دعا میری
اور دعا انبیا کی کہ پہلی مجہسی تہی دن عرفہ کی یہہ ہی لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحۡدَهٗ لَا شَرِیۡكَ لَهٗ لَهُ الۡمُلۡكُ
وَلَهُ الۡحَمۡدُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ اَللّٰهُمَّ اجۡعَلۡ فِیۡ قَلۡبِیۡ نُوۡرًا وَّفِیۡ سَمۡعِیۡ نُوۡرًا
وَّفِیۡ بَصَرِیۡ نُوۡرًا اَللّٰهُمَّ اشۡرَحۡ لِیۡ صَدۡرِیۡ وَیَسِّرۡ لِیۡ اَمۡرِیۡ وَاَعُوۡذُ بِكَ مِنۡ وَسَاوِسِ
الصَّدۡرِ وَشَتَاتِ الۡاَمۡرِ وَفِتۡنَةِ الۡقَبۡرِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُ بِكَ مِنۡ شَرِّ مَا یَلِجُ فِی اللَّیۡلِ

اونچی لی ہے یادشاہت اور اوسکی لئی ہی سب تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہی یا اللہ کر دل میرے مین نور
یا اللہ کہول میری لئی سینہ میرا اور آسان کر میری لئی سب کام میری اور پناہ پکڑتا ہون مین ساتھ تیرے
وسوسون سینہ کی سی اور پراگندگی کام کی سی اور فتنہ قبر کی یا اللہ تحقیق مین پناہ پکڑتا ہون ساتھ تیری برائی
اوس چیز کی سی کہ داخل ہوتی ہی رات مین اور برائی اوس چیز کی سی کہ داخل ہوتی ہی دن مین یعنی
سی اور برائی اوس چیز کی سی کہ چلا دین اوسکو ہوائین یعنی شیاطین جنیات **ف** کہا یہ کو دعا اسکی فرمایا
کہ تعریف کرنی کریم کی حقیقت مین دعا ہوتی ہی کنایۃ اور علامت شرح صدر کی حدیث شریف مین یہہ آئی
ہی کہ بیزاری ہو دنیا سی اور رجوع ہو طرف دار الخلود کی اور مستعد ہو واسطی موت کی پہلی آنی اوسکی
سی اور مراد دنیا وسوسون سینہ کی سی پناہ ان چیزون سی ہی کہ باعث وسواس کے ہون یعنی نفس
و شیطان اور پراگندگی کام کی یعنی پراگندگی امرون کی بسبب مشغول ہونی کی ساتھ امور دنیا کی
بناہی اور فتنہ قبر کا یعنی حیرانی جواب منکر نکیر کی سی اور لبیک کہنی عرفات مین سنت ہے **ق** یعنی پہلی
وقوفکی اور بعد وقوفکی رمی جمار تک لبیک کہنی سنت موکدہ ہی والا ہر حال مین بعد احرام کے مستحب لیکن
شروع احرام مین واجب ہے اور جب وقوف کری عرفات مین اور کہی لبیک اللہم لبیک یعنی حاضر ہون خدمت
تیری مین یا اللہ حاضر ہون خدمت تیری مین تو کہی بعد اوسکی اِنَّمَا الْخَیْرُ خَیْرُ الْآخِرَۃِ یعنی سوای اوسکی نہین
کہ بہلائی بہلائی آخرت کی ہی پس جب نماز پڑہی عصر کی اور وقوف کری عرفات مین اوٹہای ہاتہ اپنے
**ف** عرفات مین عصر کی نماز ظہر کی ساتہ پڑہ لیتی ہین اوسکی بعد عرفات مین وقوف کرتی ہین یعنی
ٹہیرتی ہین کہ یہہ وقوف فرائض حج سی ہی بعد دوپہر یعنی تاریخ نوین کی تمام شب دسوین تک وقت
وقوف کا ہی اگر ایک ساعت بہی اوس مین وقوف کریگا فرض ادا ہو جاویگا اور سنت یہہ ہی کہ بعد خروج
کی والنی بیری اور کہی بعد نماز عصر کی عرفات مین ہاتہ اوٹہا کر اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ
وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ
اَللّٰہُمَّ اہْدِنِیْ بِالْہُدٰی وَنَقِّنِیْ بِالتَّقْوٰی وَاغْفِرْلِیْ فِی الْآخِرَۃِ وَالْاُوْلٰی یعنی اللہ سب بڑا ہی اور اللہ
کی لئی سب تعریف ہی اور اللہ بہت بڑا ہی اور اللہ کی لئی سب تعریف ہی اور اللہ بہت بڑا ہی اور اللہ کے

اور بہتری نزدیک اوسکی **ف** جمرۃ الدنیا کی اگی دیر تک کہ مستحب ہے چنانچہ بعضی نو ابن مسعود بمقدار پڑہنی
سورہ بقر کی آیا ہی پہر کہڑی ہو کر اللہ تعالیٰ کی حمد اور تکبیر و تہلیل و تسبیح کری اور درود پڑہی اور کمال خضوع
اور خشوع سی دعا اپنی لئی اور والدین کی لئی کری اور بخشش چاہی اور بعد رمی جمرۃ العقبہ کے نہ ٹہری پہلی
دن اور دوسری دن نہ تیسری دن اور دعا کرنی مین اختلاف ہی بعضی کہتی ہین ٹہری نہین چلتی مین دعا
کرتا جاوی اور بعضی مطلق دعا کرنی منع کرتی ہین اور داخل ہو وی تشبیب الی مین یعنی رمی جمرۃ العقبہ کے
لئی یہان تک کہ جب فراغت پاوی پڑہی اَللّٰھُمَّ اجْعَلْہُ حَجًّا مَبْرُوْرًا وَّذَنْبًا مَغْفُوْرًا یعنی یا اللہ کر
حج ہماری کو حج مقبول اور گناہ ہماری کو گناہ بخشا گیا **ف** حج مبرور اوسکو کہتی ہین جسمین گناہ اور ریا نہ
ہو اور دعا کری پاس ہر جمرات کی اور نہ مقرر کری کوئی دعا یعنی جو چاہی مانگی **ف** اس حدیث سی معلوم
ہوتا ہی کہ جمرۃ العقبہ کی پاس ہی دعا کری اگرچہ بغیر ٹہری کی ہو **چودہوین فصل** ذبح قربانی کے
بیان مین جاننا چاہی کہ جب ذبح کری قربانی بسم اللہ اللہ اکبر کہی اور کبہی یا تو اپنا اور مصنف اوسکے
کی یعنی جوڑا اوکا قربانی کا اور سب کے وقت ذبح قربانی کی بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ وَمِنْ اُمَّۃِ
مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یعنی ذبح کرتا ہون مین ساتھ نام خدا کی یا اللہ قبول کر مجھی مینی قربانی میری
اور امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کیسی یعنی قربانیان اونکی **ف** اگر نام اللہ تعالیٰ کا ذبح کی وقت قصداً ترک
کری وہ جانور کہانا حرام ہو گا پس لفظ بسم اللہ کا کہنا ضروری ہی اور بسم اللہ اکبر کہنا مستحب الی ہی
اور دعائین کہ حدیثون مین مذکور ہین اولی ہی پڑہنا اونکا **پندرہوین فصل** خانہ کعبہ کے
بیان مین اور جب داخل ہو وی خانہ کعبہ مین تکبیر کہی بیچ چاروں کونون اوس کی اور دعا کری بیچ سب کے دون
کبھی کے پس جب نکلی پڑہی سامنی کعبہ کے دو رکعتیں اور داخل ہوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کعبہ مین اور
اسامہ اور عثمان بن طلحہ حجبی اور بلال بن رباح پس بند کیا دروازہ اوسکا عثمان نی اور آنحضرت کی بیچ
لوگ بہت دیر ہین اور پہری ساتہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم اوسمین پس پوچہا مینی یعنی ابن عمر نی بلال سی جو فرت

نکلی پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کہ کیا کیا رسولخدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یعنی کعبہ مین پہیر کر لیس کہا
بلال نی کہ کیا پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نی ایک ستون بائین طرف اپنی اور دو ستون دائین طرف
اپنی اور تین ستون پیچہی اپنی اور تہا کعبہ اوسدن اوپر چہ ستونون کی یعنی اب تین ستون
ہین پہر نماز پڑہی یعنی حضرت نی **سولوین فضل** زمزم کی بیان مین اور جب پیوی
کوی پانی زمزمکا پس مونہہ کری کعبہ کے طرف اور بسم اللہ کہی اور تین دم لی یعنی تین دم
مین پیوی اور ہر دم مین برتن مونہہ سی جدا کری اور سیراب ہو وی اوس سی یعنی بہت پیٹ
بہر کر پیوی کہ کوکہین تن جاوین پس جب فراغت پاوی پس تعریف کری خدای تعالی کی یعنی
الحمد کہی تحقیق نشانی فرق کی درمیان ہماری اور منافقون کی یہہ ہی کہ سیراب نہین ہوتی
ہین زمزم سی **ف** یعنی علامت مومنین کی یہہ ہی کہ یہہ پانی پیٹ بہر کر پیتی ہین اور علا
منافقین کی یہہ ہی نہین پیٹ بہر کر پیتی اوسکو اور زمزم نام کوئین کا ہی انتیس گز کا فرق
کعبی سی رکہتا ہی اول حضرت جبریل نی پانی اوسکا نکالا حضرت اسمعیل ع م کی لئی پہر حضرت
ابراہیم ع م نی کہود کر کنوان بنایا پہر اٹ گیا تہا عبد المطلب نے صاف کیا پس پانی اوسکا
سب پانیون پر افضل ہے بلکہ بعضون نی آب کوثر پر افضل کیا ہی اور فرمایا آنحضرت صلی
اللہ علیہ وسلم نی کہ پانی زمزم کا واسطی اوس چیز کی ہی کہ پیا جاوی واسطی اوسکی یعنی
جس نیت سی پیوی حاصل ہو پس جو پیوی تو اوسکو حال یہہ کہ شفا چاہتا ہو ساتہہ اوس کے
شفا دی تجکو اللہ اور جو پیوی تو اوسکو حال یہہ کہ پناہ چاہی و یلا ہو وی پناہ دی تجکو خدا
اور جو پیوی تو اوسکو کہ بجہاوی تو پیاس نے آ. بجہاوی کا خدا پیاس کو اور تہی ابن عباس پیتی
پانی زمزم کا کہتی اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ عِلْمًا نَافِعًا وَرِزْقًا وَاسِعًا وَشِفَاءً مِّنْ كُلِّ
دَاءٍ یعنی یا اللہ تحقیق مین مانگتا ہون تجہسی علم نفع دینی والا یعنی مجکو اور اورون کو کہ وہ علم
معرفت اور علم کتاب وسنت کا ہی کہ باعمل ہو اور رزق فراخ اور شفا ہر بیماری سی یعنی ظاہری
ہو یا باطنی اور جب آئی پیشوا دلیل اسلام کی کہ نام اونکا عبد اللہ بن مبارک ہے کوی زمزم پر

اور جاڑا ارحم پانی بنیا پھر متوجہ ہوئی قبلہ کی طرف کہا یا اللہ تحقیق ابن ابی الموال نے یعنی اون کے
اوستادوں روایت کی ہمکو محمد ابن منکدر سے کہ روایت کی جابر سے یہہ حدیث کہ تحقیق رسول خدا صلی
اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پانی زمزم کا واسطی اوس چیز کی ہی کہ پیا جاوی واسطی اوسکی اور یہہ پانی
پیتا ہوں مین اوسکو واسطی پیاس بجہنی کی دن قیامت کی پھر پیا **ف** عبد اللہ ابن مبارک نے یہ
عابد زاہد بزرگ قدر شاگرد امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی ہین

## ستر وین فصل

بیان مین جگہون
اور وقتون قبولیت دعا کی جانا چاہی کہ کی اور اوسکی اطراف مین دعا قبول ہونیکی بہت مقام مین اول
جب کعبہ پر نظر پڑی دوسرے حجر اسود کی پاس خصوصا دوپہر کی وقت تیسرے طواف مین آپ کی سامنی چوتھا ملتزم
کی ترسیب خصوصا آدہی رات کو پانچوان حطیم مین چھٹا میزاب رحمت کی نیچی خصوصا صبح کی وقت ساتوان
رکن یمانی کی پاس خاصہ صبح کو آٹھوان مابین رکن یمانی اور باب مسدود کی کہ پشت کی جانب خانہ کعبہ
سامنی اوس دروازہ کی تہا اوس مقام کو مستجار کہتی ہین نوان درمیان رکن یمانی اور حجر اسود کے
دسوان مقام ابراہیم کے پاس خصوصا صبح کو گیارہوان زمزم پر خصوصا غروب کی وقت بارہوان
خانہ کعبہ کے اندر چارون کونون مین اور ستونون کی درمیان خصوصا زوال کی وقت تیرہوان چودہوان
صفا مروہ پر خصوصا بعد عصر کی پندرہوان بین المیلین سولہوان سترہوان عرفات پر دو مقام مین ایک
بیری کی درخت کی نیچی زوال کی وقت دوسرا جبل رحمت کے بائین طرف سورج ڈوبنی اٹھارہوان مشعر
الحرام پر سورج نکلنی سی پہلی اونیسوان بیسوین منی مین دو مقام مین ایک مسجد خیف کی پاس دوسرا جہان
کنکریان مارتی ہین خصوصا جو دوپہر کی آدہی رات کو سوای کی اور مقامات ہی لوگون نی کہی ہین مگر
مشہور یہہ کو دہرا ہوی ملا علی قاری فرماتی ہین بہتر دعا اون سی یہہ دعا ہی اللھم ادخلنی الجنۃ
بغیر حساب نقل ہی کہ کسی نی امام ابو حنیفہ رحمۃ سی پوچھا کہ جب کعبہ کو دیکھون کونسی دعا پڑھون فرمایا اپنی
مستجاب الدعوات ہونیکی اس لئی کہ اگر یہہ دعا قبول ہوی گویا ساری دعائین مقبول ہوئین انتہی مختصر الکدانی
زاد السبیل

## اٹھارہوین فصل

حضرت زیارت مدینہ منورہ اور روضہ متبرکہ اور اموات مزورہ سے
اوسکی مین معلوم کرنا چاہی کہ زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی افضل عبادات سی قریب واجب کے ہی

بلکہ

بلکہ بعض کے نزدیک عین واجب ہے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ جسنے حج کیا خانہ
کعبہ کا اور میری زیارت نکی پس تحقیق اوسنے ظلم کیا مجھپر **اور** فرمایا جسنے حج کیا اور زیارت
کی قبر میری کی بعد وفات میری کی گویا اوسنے زیارت کی میری زندگی مین **اور** فرمایا جسنے
زیارت کی میری واجب ہے اوس کی لئے شفاعت میری **اور** فرمایا خاک مدینے کے شفا ہے
واسطے جذام اور برص کے اور واسطے ہر بیماری کی **اور** فرمایا جو سہاری سختی اور شدت
مدینے کی کو ہونگا مین اوس کی لئے گواہ یا فرمایا شفیع قیامت کی دن **اور** فرمایا جو میری مسجد
مین چالیس نمازین پڑہے کہ ناغہ نہو اونمین سے کوئی لکھا جاویگا اوسکی لئے بچاؤ دوزخ سے اور عذاب
اور نفاق سے پس اگر حج کرنا اوسپر فرض ہے اور حج کی مہینے شروع ہوئے تو بہتر یہہ ہے کہ پہلے حج
پھر زیارت کرے **اور** اگر حج نفل ہے یا فرض ہے مگر ابھی حجکی مہینے شروع نہین ہوئے تو اختیار
ہے چاہے پہلے حج ادا کرے چاہے پہلے زیارت **اور** جب قصد روضہ مقدسہ کی زیارت کا کرے
تو نیت مسجد نبوی کی بھی شامل کرلے **اور** راہ مین فرائض و واجبات و سنن کو بخوبی بجا لاوے
اور محرمات اور مکروہات سے پرہیز کرے **اور** کمال پاکی و طہارت و عاجزی کی ساتھہ روانہ ہو
**اور** جتنی مسجدین مکہ سے مدینہ تک راہ مین ملین اون مین نماز پڑہتا جاوے **اور** زیارت کرے
حضرت میمونہ کی قبر کی جو مقام سرف مین تنعیم اور وادی کی درمیان ہے **اور** وہان ایک مسجد
بہی بنی ہوئی ہے وہان دعا مانگے **اور** راہ مین جب نماز وغیرہ ضروریات سے فارغ ہو ذکر و درود پڑہتا رہے
جب درخت مدینے کی نظر پڑین کثرت سے درود پڑہے اور شوق مین اگر تیز چلے اور ہوسکے تو پیادہ
ننگے پاؤن روتا ہوا عاجزی کرتا ہوا روانہ ہو جب حرم مدینہ دیکھے یہہ دعا پڑہے اَللّٰھُمَّ
ھٰذَا حَرَمُ نَبِیِّکَ فَاجْعَلْہُ وِقَایَۃً لِّی مِنَ النَّارِ وَاَمَانًا مِّنَ الْعَذَابِ
وَسُوْءِ الْحِسَابِ یعنی اے اللہ یہہ حرم نبی تیرے کا ہے پس کر اسکو بچاؤ میرے لئے دوزخ سے
اور امان عذاب سے اور برائی حساب سے اور ہوسکے تو پہلے یا پیچھے داخل ہونیسے غسل کرے اور
اچھے کپڑے پہن کر خوشبو لگاوے اور بکمال تواضع اور نیاز کی ساتھہ مدینہ مین داخل ہو پھر مسجد مین

منبر لطیف کی سامنی محراب کی دو گانہ تحیۃ المسجد کا قبل اس کی ادا کی بنا بہ حدیث کہ فرمایا حضرت نی درمیان
گہر اور منبر میرے کی ایک باغچہ ہی باغوں جنت سی اگر وہان جگہ پاوی تو مستحب ہین جہان جگہ پاوی پڑہے
بہر سجدہ شکر کا ادا کری کہ اوسی وہان پہونچنے کے توفیق بخشی اور جو چاہی سو دعا مانگی بہر سرہانی
کی طرف کمال ادب و توجہ قلبی سے کے ساتھ درود و سلام پڑہے اور سلام پہونچاوی اوس شخص
کا جسنے اوسی وصیت کی ہو بہر سرہانی سی ہٹ کر مسجد سیدنا عثمان کی طرف جاکر چہرہ مبارک کی سامنے
پشت بقبلہ کہڑا ہوا اور درود و سلام پڑہی جتنا چاہی بہر ایک ہاتھ داہنی طرف ہٹ کر سامنی روبروی شریف
حضرت ابوبکر صدیق کی ہو کر سلام کہی بہر اپنی اور اپنے باپ کی لئی اور جسنی درخواست کی ہو دعا کی اوس کے

جا کر دو گانہ پڑہی اور توبہ اور دعا کری بہر مسجد شریف مین مسافر رہی اور تسبیح و صلاۃ و استغفار
کری بہر منبر پاس درود پڑہی اور دعا مانگی بہر ستون حنانہ کی پاس بہی جاکر ایسا کری اور مستحب ہے
کہ روز جمعہ زیارت حضرت کی بقیع کی بہی زیارت کری کہ وہان ہزار اصحابی مدفون ہین اور ازواج
مطہرات بہی سوائی حضرت میمونہ اور خدیجہ کی اور بیٹیاں حضرت کی بہی وہان ہی مدفون ہین مزار
بی بی سیدہ فاطمہ بہی بقیع مین ہی اوسکو بیت الحزن بہی کہتی ہین اور مستحب ہے زیارت شہداء احد کی جمعرات کو
اور وقت زیارت کی کہی سلام علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار سلام علیکم دار قوم
مومنین وانا ان شاء اللہ بکم لاحقون اور آیۃ الکرسی اور قل ہو اللہ پڑہی اور مستحب ہے زیارت
حضرت اسماعیل بن امام جعفر صادق کی اور مالک بن سنان اور قبہ نفس زکیہ حضرت مہدی پوتی حسن
مثنی کی اور مستحب ہے زیارت اون مساجد کے جنمین حضرت نی نماز پڑہی جیسی مسجد قبا کہ حضرت نی دو رکعت
کو وہان کی برابر ایک عمرہ کی فرمایا ہی اور مسجد الجمعہ اور مسجد الفضیح کہ اوسکو مسجد الشمس بہی کہتی ہین اور مسجد
بنی قریظہ اور مسجد مشربہ ام ابراہیم بن رسول اللہ اور مسجد بنی ظفر اور مسجد الاجابہ کہ دو دعائین حضرت

انتہی **خاتمہ** چند مسایل متفرقہ ضروریہ مین **مسئلہ** محرم یعنی احرام والا اگر عضو کامل یا تمام بدن تو اپنے
مجلس مین خوشبو لگاوی یا کپڑی یا فرش کو تھوڑا یا بہت خوشبودار کری یا ڈاڑھی یا سر کی بالون کو
مہندی سی رنگین کری یا خطمی وسی دہو دی یا علاوہ خوشبو کو قدر کثیر کہای یعنی جیسی دو حلو گلاب اور
کیوڑہ اور مشک مین کثیر وہ جسکو لوگ کثیر جانتی ہین بعضی کہتی ہین کثیر وہ جو اکثر مرتبہ مین لگہی
یا دو مرتبہ سی زاید سرمہ خوشبودار لگاوی او سپر دم یعنی قربانی لازم ہی اور اگر اس سی کمتر ہو
تو صدقہ دی مثل صدقہ فطر کے **مسئلہ** خوشبو اگر ہلکی اور تہوڑی ہو تو پورا عضو اور تیز اور بہت
تو چوتہای عضو دم کی لازم آنی مین معتبر ہی **مسئلہ** خوشبو کی استعمال کرنی مین قصد اور سہو اور
خوشی اور جبر برابر ہی یعنی ہر حال مین جزا لازم ہی مرد ہو یا عورت **مسئلہ** اگر مہندی سر پہ جماوی تو دو دم
دینا چاہی ایک خوشبو کی بدلی دوسری سر ڈہانکنی کے عوض **مسئلہ** اگر چند عضو کو کئی مجلس مین خوشبو
لگائی ہر ایک کا کفارہ جدا دی **مسئلہ** اگر مشک یا کافور یا عنبر کپڑی کی کونی مین باندہی تو فطرہ کی برابر صدقہ دے
مگر عود کا کپڑی مین باندہنا یا حلوی زعفرانی کہانا جایز ہے **مسئلہ** اگر کئی عضو کو کئی جگہہ مین مونڈا ہر ایک کے
بدلی قربانی دی **مسئلہ** ہر ناخن کی بدلی آدہا صاع دی لیکن اگر مجموع کے قیمت قربانی کی برابر ہو تو کچہہ
کم کر دی جتنی چاہی **مسئلہ** اگر سر یا ناک یا ڈاڑہی سی کئی بال اوکہاڑی یا ہاتہ پہیرنی سی دور ہو گئی ہر
ایک کی بدلی ایک لپ بہر گیہون دی **مسئلہ** اگر مونچہین دور کین فطرہ کی برابر صدقہ دی اور جو
تہوڑی سی اون مین سی دور گئی ہون تو قیاس کرنا چاہی اگر چوتہائی داڑہی سی آدہی ہو تو آدہی قیمت قربانی
کی دی اور اگر چوتہائی ہو تو تہائی قیمت اوسکے دی **مسئلہ** اگر طواف زیارت حالت جنابت مین کیا
تو اونٹ یا گای قربانی کری **مسئلہ** اگر طواف زیارت بی وضو کیا یا طواف وداع ترک کیا یا طواف
وداع اور طواف قدوم حالت جنابت مین کیا ایک قربانی کری یہہ مسایل زاد سبیل سے لکہی گئے ہین
**مسئلہ** اگر محرم استعمال کری خوشبو یا سر منڈاوی یا کپڑا سیاہ پہنی ساتہہ عذر کی یا بیماری کی بسبب ان
صورتون مین محرم پر لازم ہی کہ ایک چیز کری تین چیزون مین سی ذبح کری بکری یا چہہ مسکینون
کو تین صاع گیہون دی کہ ہر مسکین کو آدہ آدہ صاع یعنی دو دو سیر یا تین روزی رکہی متصل یا متفرق اور اگر

نہیں جانتا اوسکو بس ہو بہو
سبب جسکے جنتین دین تھا میرے
تبدکر رکھا ہی میری بادشاہ ه
تمام عمر مین میں جو جو طلب
اوسی دیکھہ یا دین ہدایت جہول
مجھی اوسکی بدلی مین دیتو یہ اجر
تو پہنچا کی تا حشر رکھیو وہان
نہو قبر مین مجکو یارب عذاب
رہون نعمتون مین وہان تا سرور
نہ نیک مجکو دکہا دی ثواب
نہو اوسمین عصیان کے کچھہ اوتیع حجر
رہون اشرک و بدعت سے مین دور دور
رہون شرک بدعت سے ہر دم بری
نہ تائید مین میری کر تو درنگ
جو ہی خواجہ عثمان میں نامور
صد و بست سال اوسکو دی عمر یہان
میرا نام اگلی حلی اپنی خوب
مقدر میری کرا و دہر کا سفر
رہا کر کی پہونچا یہ عالی جناب
سبب کوئی ایسا تو کر دی عطا
مدینی مین شہادا و ایمان کی ساتھہ

پہر اوسکو مین کہا تیری آگی ہون
روا کر دی تو پہر حضرت نے
چہوڑا دی مجہی اونی یکبارگی
کیا تجہسی وہ مجکو دیجو تو سب
یہہ زاد غریبان جو ہی اب سوا
رہون جا مدینی مین تا حشر
وہین ہو بسا ہو دفن اپنی زندگی
ہو آسان محشر مین میرا حساب
گنہ میری کر دی تو یارب معاف
کہ تا اوسپہ سیدہا چلون لی عجب
طریقت ہی پر رہون مین مدام
ہو توحید سنت کا مجہپر ظہور
ہدایت کا سر پر میرے تاج ہو
کہ مین سخت حیران ہون دور ہون تک
اونسی صحت و تندرستی سی یہان
حفاظت ہی اوسکو ہو حرز جان
میری ہی یہی تجہسی ہر دم دعا
کہ جیسے سحر مین ہی نبی کا مقتدر
ہین بے زر ہون اور ہون بے پریشان
کہ ہجرت کا مین جاوی سامان میرا
بہت اسپہ یارب مرا کب ہے یہ تنگ

کہ مین اکثر اونکو کیونکر لکہون
مجہی جو بسی فکر رہتون بے آه
روا کر کی حاجت تو پہر سے
نقصانی نفسیر میرے کو کچہو قبول
اسی سبب تو مقبول کیجو خدا
معہ اہل و اولاد مجکو میان
بقیعہ مین ہو قبر یارب میری
ہو فردوس مین میرا رہنا ضرور
کہ تا گرد عصیان سے ہو جاون صاف
اوسکی دوستی کا ہچون مین جب تک
انہی مرگ تک لب پہ تیرا ہی نام
موحد تو کر اور سنی مجہی
تیری ہی رضا کی رہی جستجو
میسر الہی دل اور بخت سکر
ہمیشہ ہی رکھنا تو اور در امان
میری نسل اگی بڑہی اپنی خوب
یہی تجہسی ہے میری بس التجا
معہ اہل و اولاد یہان سی شتاب
مجہی اپنی رحمت سے پہونچا دی وہان
ہمین پہان کی رہتی ہی دیکر نجات
نہین چلن کا اپنی کوئی بھی ڈہنگ

